معرفت کے واسطے مومنین پانچوین یہہ کہ ہر آدمی تو اپنی صدقہ کی لئی کوئی جگہہ کہ پاک کری تو اوس سی صدقہ کو
اور وہ پرہیزگار عالم ہی جو مدد دیتا ہی اوس سی اللہ برتر کی بندگی پر اور اوسکی تقوی پر اور وہ نیکبخت حسب والا صاحب حلم
ہی سو اگر نہ جمع ہون یہہ سب وصف پس اگر تم صدقہ کو ایک سے بہی اور خیال رکہنا صلاح کا اصل ہے سب کامون کی تحقیق دنیا مین
پیدا ہوی گھر معاش بندونکی لئی اور توشہ اونکی لئی آخرت کیطرف پس صرف کرتے اوسمین جو مسافر ہون اوسکی طرف اختیار کرتی
ہین اس گہر یعنی دنیا کو ایک منزل منزلون راہ سی فرمایا آنحضرت نی درود اللہ کا اونپر اور سلام تومت کہا کہانا مگر پرہیزگار کا اور
نہ کہاوی تیرا کہانا مگر پرہیزگار اور فرمایا کہلاؤ اپنا کہانا پرہیزگار بندونکو اور دو اپنی نیکی ایمان والون کو **ف** یعنے
مومنین کی ساتھ احسان اور نیکوئی کر حاصل یہہ ہی کہ صدقہ ایسی شخص کو دی جو اوسکو لیکر اللہ کے مرضیات مین صرف
کری اور بی دین لوگون کو دنیا کچہہ فائدہ نہین کہتا

## الاصل الثالث فی الصیام اصل تیسرا بیان مین روزہ کے

**ف** صیام اور صوم کی معنی لغت مین مطلق بند رہنی کی ہین اور شرع مین اسی سی عبارت ہے کہ بند رہی کہانی پینی
جماع کی لینی سی اور داخل کرنی سی کسی چیز کی بدن کے اندر فجر سی غروب آفتاب تک ساتھ نیت کے اور شرط روزیکی یہہ ہی کہ مسلمان
ہو اور پاک ہو حیض اور نفاس سی اور یہہ تیسرا رکن ہی ارکان اسلام سی اور فرض ہے ہر مسلم مکلف پر منکر اوسکا کافر ہی اور تارک
اوسکا بیعذر فاسق ہی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اللہ تعالی کل حسنۃ بعشر امثالہا الی سبعمائۃ ضعف
الا الصیام فانہ لی وانا اجزی بہ کہا رسول خدا نی درود اللہ کا اونپر اور سلام کہ فرمایا اللہ برتر نے ہر نیکی کا ثواب
دس حصہ اوس سی زیادہ ہی سات سو تک مگر روزہ سو تحقیق وہ میری لئی ہی اور مین اوسکی جزا دیتا ہون **ف** یعنی جزا روزہ
رکہنی والی کی میرا دینا ہے روزہ کو اپنی طرف نسبت کیا اور کہا وہ میری لئی ہی اسلئی کہ روزہ خلق صمدی اور عمل ستری
ہی اسواسطی کہ روزہ مین کہاتی پیتی نہین اور یہہ صفت اللہ کی ہی اور عمل پوشیدہ ہی اسلئی کہ اوسکو فرشتی بہی نہین جانتی
نیت روزہ مین شرط ہی اور وہ کام دل کا ہی فرشتی کو کیا خبر کہ دل مین کیا ہے بیہقی نے روایت کی ہی کہ ایک شخص نے
سفیان بن عیینہ سی پوچہا کہ معنی اس حدیث کے کیا ہین کل عمل ابن آدم لہ الا الصوم فانہ لی وانا اجزی بہ جواب
دیا کہ یہہ حدیث صحیح ترین اور محکم ترین احادیث سی ہی اور معنی اسکی یہہ ہین کہ دن قیامت کی درمیان آدمی کی اور
اوسکی دشمنون کی محاسبہ واقع ہوگا جو کچہہ اوسکی ذمہ خلق کی حق سی نکلیگا اوسکی اعمال نیک سی دلواوینگی یہانتک
کہ کوئی عمل نیک باقی نرہیگا جب نوبت روزہ کی پہونچیگی اللہ تعالی روزہ کو عوض مین مظلمہ کی نہین دیگا اور فرمایگا
اسکو چہوڑ دو کہ یہہ خاص میرے لئی ہی اور باقی مظالم کا آپ متحمل ہوگا اور اہل حقوق کو ثواب دیکر راضی کر دیگا پس
روزہ اس بندہ کو اپنی ساتھ بہشت مین لیجاویگا جیسا کہ فتح العزیز مین لکہا ہی اور بعضون نی یہہ وجہ بیان کی ہی کہ ہر عمل
نیک نماز اور تلاوت اور ذکر اور اعتکاف اور جہاد وغیرہ کی لئی ایک صورت محسوسہ ہی اگر کوئی یہہ سب کام دکہلانے
سنانی کو کری تو ہو سکتا ہے بخلاف روزہ کی کہ وہ صورت محسوسہ نہین رکہتا کہ لوگ اوسپر واقف ہون مگر اوسی روزہ دار کی
کہنی سی کہ مین روزہ دار ہون اور اس کہنی مین وہ متہم ہی شاید اپنی تشخیص کی لئی جہوٹ بولا ہو پس ریا اس کام مین
نہین اور خلق کو اس سی دہوکا نہین دی سکتا وقال صلی اللہ علیہ وسلم لکل شیء باب وباب العبادۃ الصوم
اور فرمایا رسول خدا نی درود اللہ کا اونپر اور سلام ہر چیز کی لئی ایک دروازہ ہے اور دروازہ عبادت کا روزہ ہے

و ثالثها ان الصوم مختص بما يعدة لخواص لامر بين احدهما انه يرجع الى الكف وهو عمل سري لا يطلع عليه غير الله
لا كالصلوة والزكوة وغيرهما والثاني انه قهر لعدو الله تعالى فان الشيطان هو العدو ولن يقوى الشيطان الا بواسطة الشهوات والجوع يكسر
جميع الشهوات التي هي آلة الشيطان ولذلك قال صلى الله عليه وسلم ان الشيطان ليجري من ابن آدم مجرى الدم فضيقوا مجاريه
بالجوع ومنه قوله صلى الله عليه وسلم اذا دخل رمضان فتحت ابواب الجنة وغلقت ابواب النيران وصفدت
الشياطين ونادى مناد يا باغي الخير هلم ويا باغي الشر اقصر اور سوا اسکی نہین کہ خاص ہوا روزہ سات ان خاصیتونکی دو سبب سے ایک
یہہ انتہا اوسکی رجوع اوسکا بند رہنی کیطرف ہے اور وہ عمل پوشیدہ ہے کہ نہین اطلاع ہے اوسپر کسیکو سوا اللہ کے جیسی نماز اور زکوۃ یعنی اوسپر اطلاع ہے سبکو دوسرے یہہ ہے کہ وہ غلبہ ہی اللہ کے
دشمن پر سو تحقیق شیطان دشمن ہی اور نہین قوت شیطانکو مگر بسبب شہوات کی اور بہوک توڑ دیتی ہی سب شہوتونکو جو ہتیار
ہین شیطان کی اور اسی لیے فرمایا آنحضرت نے درود اللہ کا اونپر اور سلام تحقیق شیطان پہرتا ہی آدمی مین جگہ پہرنی خونکی
سو بند کرو اوسکی راہون کو بہوک سی اور یہہ بہید ہے اوس بات کا جو فرمایا رسول خدا نے درود اللہ کا اونپر اور سلام کہ جسوقت
آتا ہی مہینہ رمضان کا کہولدی جاتی ہین دروازی جنت کی اور بند کی جاتی ہین دروازی دوزخ کی اور جکڑ دی
جاتی ہین شیطان اور پکارتا ہی ایک پکارنی والا اے نیکی چاہنی والی آ اور اے بدی چاہنی والی ٹہر جا **ف** رمضان
کی نمازی اور محرم کی سب پاس ہے مشہور مین اسمین یہی نکتہ ہی کہ رمضان شریف مین شیاطین مقید ہوجاتے ہین اور ابواب
دوزخ بند پس خواہ نخواہ نفس سرکش و ناکس کا مائل بالطاعت و عبادت ہوتا ہی اسلئی کہ جب بہکانیوالی قید مین ہوی اور شیاطین
جو آدمی کو گمراہ کرتی ہین گرفتار آئی تو ناچار یہہ راہ پر آچلینگی واعلم ان الصوم بالاضافة الى مقدار على درجات
وبالاضافة على اسراره على ثلث درجات اور جان تحقیق روزہ بہ نسبت اپنے اندازی کی تین طرح پر ہی اور بہ نسبت اپنی باطن کے
تین طرح پر اما درجات مقداره فاقلها الاقتصار على شهر رمضان واعلاها صوم داود عليه السلام وهو ان يصوم
يوما ويفطر يوما وفي الخبر الصحيح ان ذلك افضل من صوم الدهر وانه افضل الصيام وسره ان من صام الدهر
صار الصيام له عادة فلا يحس بوقعه في نفسه بالانكسار وفي قلبه بالصفاء وفي شهواته بالضعف فان النفس
انما تتاثر بما يرد عليها لا بما مرنت عليه ولا يبعد هذا فان الاطباء ايضا ينهون عن اعتياد شرب الدواء وقالوا
من تعود ذلك لم ينتفع به اذا مرض اذ يالفه مزاجه فلا يتاثر به لیکن درجی اوسکی اندازی کے سو کمتر اوسکا
اکتفا کرنا ہی رمضان کی روزون پر اور افضل اوسکا روزہ داود علیہ السلام کا ہی اور وہ یہہ ہے کہ روزہ رکہی ایکدن اور
افطار کری ایکدن اور حدیث صحیح مین آیا ہی کہ اسطرح کا روزہ رکہنا بہتر ہی ہمیشہ روزہ رکہنی سی اور یہہ بہترین
روزہ ہی اور نکتہ اسمین یہہ ہی کہ جسنے روزہ رکہا ہمیشہ ہوگیا روزہ اوسکی عادت پس نہین پایا وہ اوسکی واقع ہونی
سی اپنی جیمین انکسار اور اپنی دلمین صفائی اور اپنی شہوتون مین ناتوانی سو تحقیق نفس نہین قبول کرتا اثر مگر اوس
چیز کی جو اوسپر وارد ہوتی ہی نہ اوسکی جسپر ہمیشگی کے اور یہہ کچہہ دور نہین پس تحقیق طبیب بہی منع کرتی ہین اس بات سی کہ عادت
کری دوا پینی کے اور کہا جو عادت کریگا اسکی نفع نہین پاویگا دوا سی جب بیمار ہوگا اسلئی کہ اوسکی مزاج کو الفت ہوگئی
اوس سی سو نہین قبول کریگا اوسکی تاثیر **ف** صائم الدہر ہونیسی یہہ بہتر ہی کہ ایکدن رکہی اور ایکدن افطار کری اسلئی
کہ جب ہمیشہ رکہیگا تو یہہ اوسکی عادت ہوجاویگی اور اس سی وہ فائدی جو روزہ مین ودیعت تہے جیسی کسر شہوت و قلت

قوت حس کی مولی قاعدہ ہی کہ جو آدمی ہمیشہ دوا پیتا ہی اوسکو دوا اثر نہین کرتی اسلیے کہ اوسکا مزاج دوا سی مالوف ہو جاتا ہی
واعلم ان طب القلوب قريب من طب الابدان وهو سر قوله صلى الله عليه وسلم لعبد الله بن عمرو لما كان يسأله
عن الصوم صم يوما وافطر يوما فقال اريد افضل من ذلك فقال لا افضل من ذلك ولذلك لما قيل
لرسول الله صلى الله عليه وسلم ان فلانا يصوم الدهر فقال لا صام ولا افطر وقالت عائشة رضي الله عنها لرجل
يقرأ القرآن يهذه هذا ان هذا القارئ ما قرأ القرآن ولا سكت جان تحقیق علاج دلون کی نزدیک ہی بدنون کی علاج
سی اور یہی بھید ہی آنحضرت کے فرمانی کا عبد اللہ بن عمرو کو جب پوچھا اونہون نی آنحضرت سی روزی کو رکھ روزہ ایکدن
او افطار کر ایکدن سو بولا مین چاہتا ہون اس سی بہتر پس فرمایا کہ نہین اس سی بہتر اور اسیواسطی جب کہا گیا آنحضرت
سی کہ فلانا آدمی صائم الدہر ہی فرمایا آپ نی نہ روزہ رکھا اوسنی اور نہ افطار کیا جیسا کہ کہا حضرت عائشہ نی ایک آدمی سی
جو پڑہتا تہا قرآن جلدی جلدی کہ اس پڑہنی والی نی نہ پڑہا قرآن کو اور نہ چپ رہا ف صائم الدہر ہونا اور صوم
وصال کہنا مکروہ ہی اور صوم داودی افضل ہے بشرطیکہ اوسپر مداومت کری اما الدرجة المتوسطة فهو ان يصوم
ثلث الدهر مهما صمت الاثنين والخميس واضفت اليهما شهر رمضان فقد صمت من السنة اربعة اشهر واربعة
ايام وهو زيادة على الثلث لكن لابد وان ينكسر يوم في ايام التشريق فيرجع الزيادة الى ثلثة ايام ونتصور ان
ينكسر في العيد يومان فيكون ثلثة ايام فيرجع الزيادة الى واحد فتامل حسابه تعرفه ولا ينبغي ان
تنقص من هذا القدر صومك فانه خفيف على النفس وثوابه جزيل اور لیکن بیچ کا درجہ سو یہہ ہی کہ روزہ رکہی
ثلث زمانہ کا اور جب روزہ رکہا تونی دوشنبہ اور پنجشنبہ کا اور ملایا اوسکی ساتھ رمضان کو سو تحقیق روزہ رکہی تونی سال
مین سی چار مہینی چار دن اور یہہ زیادہ ہی تین پر لیکن ضرور ہی یہہ کہ کم ہوجاوی ایکدن ایام تشریق مین سو پہر کی زیادتی
تین دن کی طرف اور ہو سکتا ہی یہہ کہ کم ہو جاوین دو عید مین دو دن پس ہونگی تین دن اور پہر کی زیادتی ایکدن
کیطرف سو سوچ تو اوسکا حساب معلوم کریگا اور کچہہ خوب نہین اگر کم کری تو اس اندازسی اپنی روزیکو سو یہہ تو آسان ہے جی پر
اور اوسکا ثواب بہت ہی واما درجات السر فثلثة ادناها ان يقتصر على الكف عن المفطرات ولا يكف
جوارحه عن المكاره وذلك صوم العوام وهو قناعة بالاسم اور لیکن درجی اوسکی چہپانی کی تو اوسکا یہہ ہے
کہ اکتفا کری اوپر باز رہنی کی اون چیزون سی جو روزہ کہول دیتی ہین اور نہ باز رکہی اپنی ہاتھ پاوٗن وغیرہ کو مکروہات سے
اور یہہ روزہ عوام کا ہی اور یہہ قناعت ہی نام پر ف عوام کا روزہ فقط نام کا ہوتا ہی سوا کہانی پینی کی کسی مکروہ
اور نامشروع سی نہین بچتی الثانية ان يضيف اليه كف الجوارح ويحفظ اللسان عن الغيبة والعين عن
النظر بالريبة وكذلك سائر الاعضاء دوسری یہہ باز رکہی ہاتھ پاوٗن وغیرہ کو یعنی گناہ سی اور نگاہ رکہی زبان
کو غیبت سی اور آنکہہ کو دیکہنی سی زینت کے اور اسیطرح سب اعضا کو ف ادنا رتبہ یہہ ہی کہ بچاوی آنکہو دونون ہونٹون
سی یعنی تکلم کی اور فرج کی اور باز رکہی اعضا کو اکتساب جرایم سی حدیث شریف مین آیا ہی پانچ چیزین توڑ دیتی ہین روزی
کو یعنی اوسکا ثواب ناقص و کم ہو جاتا ہی جہوٹ سی اور غیبت ہی اور چغلخوری ہی اور جہوٹی قسم سے اور نظر کرنا شہوت
سی اور یہی حدیث شریف مین وارد ہی بہت روزہ دار ہین کہ نہین اونکو سوای بہوک اور پیاس کے یعنی کچہہ حاصل

مراد اس سی یاد و ہین جو افطار کری ہین حرام چیزون سی یا وہ ہین جو مرتکب ہوتی ہین گناہ کی الثالثة ان یضیف الیہ
صیانة القلب عن الفکر وعن الوسواس ویجعلہ مقصورا علی ذکر اللہ تعالی وذلک صوم خصوص الخصوص
وهو الکمال تیسری یہہ کہ بڑہاوی وہیرنگاہ رکہنا دل کا فکر اور وسوسی سی اور چہوڑ رکہی اوسکو اللہ برتر کی یاد پر اور یہہ روزہ ہے
بری خاص لوگونکا اور یہی پورا پورا روزہ ہی ف باز رکہنا دل کا ما سوا اللہ سی روزہ انبیا اور اولیا کا ہی اور حق اس
روزی کا یہہ ہی کہ غیبت نہ ہولی سی اور اپنے رکہے قبول کی اور جو کوئی اوسکو گالی دی تو کہی مین روزہ دار ہون
ثم للصیام خاتمة بها یکمل وهو ان یفطر علی طعام حلال لا علی شبهة وان لا یستکثر من اکل الحلال بحیث یتدارک
ما فاته ضحوة النهار فیکون قد جمع بین اکلتین دفعة فتثقل معدته وتقوی شهوته وتبطل سر الصوم وفائدته
ویفضی الی ان یتکاسل عن التهجد وربما لا یستیقظ قبل الصبح وکل ذلک خسران لا یوازیه فائدة الصوم
پہر روزہ کی لیی ایک خاتمہ ہی جس سے پورا ہو جاتا ہی اور وہ یہہ ہی کہ افطار کری اوپر کہانی حلال کی نہ شبہہ کے کہانی پر
اور یہہ کہ نکہاوی بہت سا کہانا حلال اس طرح پر کہ کہاوی دوپہر کی کہانی کی بدلی بہی سو ہوگا یہہ جمع کیا اوسنی دو وقت
کی کہانی کو ایکبار پس ثقیل ہو جاویگا معدہ اوسکا اور قوی ہوگی شہوت اوسکی اور برباد جائیگا بہید روزے کا اور اوسکا
فائدہ اور یہہ سبب ہوگا طرف کسل کے تہجد مین اور اکثر نہین بیدار ہوگا پہلی صبح کی اور یہہ سب زیان ہی نہین اوسکی برابر
فائدہ روزیکا ف اتنا کہاوی جسمین طاقت عبادت کی رہی اور بہت نکہاوی اگرچہ طعام حلال سی ہو اور بیانہ
روی اسباب مین یہہ ہے کہ ایکدن مین ایکبار کہاوی اسی لیی حدیث شریف مین وارد ہی ان الاکلتین فی یوم من السرف
یعنی دو دفعہ کہانا ایکدن مین اسراف ہے فرمایا اللہ صاحب الذین اذا انفقوا لم یسرفوا ولم یقتروا وکان بین ذلک قواما
اور وہ کہ جب خرچ کرنی لگین نہ اوڑا دین اور نہ تنگی کرین اور ہے اسکی بیچ ایک سیدہ گذران الاصل الرابع فی الحج اصل
چوتہی بیان مین حج کی ف شرع شریف مین حج وقوف عرفہ اور طواف بیت اور سعی میان صفا اور مروہ کا نام ہی اور
عمرہ کہتی ہین طواف اور سعی کو اور احرام دونو مین شرط ہے اور یہہ چوتہا رکن ہے اسلام کا اور فرض عین ہی اگر اوسکی وجوب
کی شرطین پائی جاوین اور منکر اوسکا کافر ہی اور تارک اوسکا باوجود شرائط وجوب کے فاسق ہی اور اسکا ایکبار
کرنا فرض ہی اور جو شخص ایکبار سی زیادہ کری سو نفل ہی فرض ہوا سنہ نو ہجری مین یا سنہ پانچ مین یا چہہ مین حضرت نے
بسبب اشتغال تعلیم افعال حج اور تیاری اسباب سفر کی حج مین تاخیر کی اور نوین سال مین حضرت ابوبکر کو امیر حاجیونکا
بنا کر مکی کو بہیجا تا لوگون کو حج کراوین پہر دسوین سال خود حضرت بذات شریف و بنفس نفیس حج کو تشریف لیگئی اور عرفہ
نام ہی ایک مکان مخصوص کا اور بمعنی زمان بہی آتا ہی کہ روز عرفہ ہی اور عرفات بلفظ جمع بمعنی مکان آتا ہی اور جمع
باعتبار جوانب و اطراف کے ہی اور عرفہ اسکو اسلیی کہتی ہین کہ جب آدم اور حوا جنت سی اوتری تب انکی آپسمین اسمکان
مین تعارف واقع ہوا یا اسلیی کہ حضرت جبرئیل حضرت ابراہیم کو افعال حج تعلیم کرتی تہی اور کہتی تہی عَرَفْتَ بالفتح وہ کہتی تہے
عَرَفْتُ بالضم قال اللہ تعالی وللہ علی الناس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا فرمایا اللہ برتر نی اور اللہ کا حق ہی
لوگون پر حج کرنا اس گہر کا جو کوئی پاوی اس تک راہ ف یعنی جسکو مقدور ہو اور شرائط وجوب پائی جاوین جیسی آزاد
اور عاقل ہونا اور بالغ ہونا اور صحیح ہونا اون مرضون سی جو منع کرتی ہین سفر سی جیسی اندہا ہونا اور توشہ موافق اپنی

لڑے تو زاد مین کہا پیلو اور اچھی بات کری رفیقون اور مکاریون سی ف یعنی ہر اچھی بری آدمی سی بات شیرین بولی

منہ و تی والرابع ان یترک الرفث والجدال والتحدث بالفضول وامور الدنیا بل یقصر لسانہ بعد مہمات

حاجاتہ علی الذکر وتلاوۃ القرآن چوتہی یہہ کہ ترک کری فحش باتون کو اور لڑائی دنگی کو اور باتین کرنا بیہودہ اور دنیا

کامون کی بلکہ کوتاہ کری اپنی زبان کو پیچھی حاجتون ضروری اپنی کی اللہ کی یاد پر اور قرآن کی پڑہنی پر ف حدیث شریف

مین آیا ہی من حج للہ فلم یرفث ولم یفسق رجع کیوم ولدتہ امہ متفق علیہ جس نی حج کیا اللہ کی لئی سو نہ فحش کی باتین کین اور نہ

گناہ کا کام کیا پہر آتا ہی اوس دن کی برابر کہ جنا اوسکو اوسکی ماں نے یعنی جب حج کو خدا کی واسطی خالصًا مخلصًا کیا اور جماع

اور فحش کی باتون سی اور گناہون صغیرہ اور کبیرہ سی بچا تو وہ ایسا پاک ہو جاتا ہی جیسی لڑکا جو ماں کی پیٹ سے پیدا ہوا الخامس

ان یرکب راحلتہ دون المحمل ویکون رث الہیئۃ اشعث اغبر غیر متزین بل علی ہیئۃ المساکین حتی لا یکتب فی زمرۃ

المترفہین پانچوین یہہ کہ سوار ہو راحلہ پر نہ کجاوہ پر اور ہو کثیف صورت پریشان حال غبار آلودہ بغیر زینت کی بلکہ ہووی

محتاجونکی شکل پر یہانتک کہ نہ لکہا جاوی گروہ مین خوشحالون کی ف راحلہ اوس اونٹ کو کہتی ہین کہ جسپر اسباب اور توشہ وغیرہ

بار کرین حدیث شریف مین آیا ہے سال رجل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ما الحاج قال الشعث التفل پوچہا ایک آدمی نے

آنحضرت سی درود اللہ کا اونپر اور سلام کیا صفت ہی حاجی کی فرمایا سر غبار آلودہ پراگندہ بال بو آتی ہو بسبب بینی اور میل کے

یعنی تارک الزینت ہو السادس ان ینزل عن الدابۃ احیانا ترفیہا للدابۃ وتطییبا القلب المکاری وتخفیفا

للاعضاء بالتحریک ولا یحمل الدابۃ ما لا یطیق بل یرفق بہا ما امکن چہٹی یہہ کہ اوتر لیا کری سواری سے قصدًا واسطی

آسایش پہونچانیکی سواری کو اور واسطی خوش کرنی دل مکروالی کی اور واسطے آرام اعضا کی حرکت دینی سی اور نہ لادی سواری

پر ایسی چیز کہ جسکی اوسکو طاقت نہو بلکہ رحم کری اوسپر جتنا ہو سکی السابع ان یکون طیب النفس بما انفق من نفقۃ وبما

اصابہ من تعب وخسران وان یری ذلک من آثار قبول الحج فیحتسب الثواب علیہ ساتوین یہہ کہ ہو خوش دل اوسپر

جو خرچ کری روپی سے اور جو پہنچی اوسکو تکلیف اور زیان سی اور خیال کری اسکو نشانیون قبولیت حج سی اور سمجہی ثواب

اوسپر واما اسرارہ فکثیرۃ نرمز منہا الی فنین احدہما انہ وضع بدلا عن الرہبانیۃ التی کانت فی الملل السابقۃ کما ورد بہ الخبر

فجعل اللہ تعالی الحج رہبانیۃ لامۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم وشرف البیت العتیق واضافہ الی نفسہ ونصبہ مقتضی للعبادۃ

وجعل ما حوالیہ حرما للبیت تفخیما لامرہ وجعل عرفات کالمیدان علی فناء حرمہ واکد حرمۃ الموضع بتحریم صیدہ

وشجرہ ووضعہ علی مثال حضرۃ الملوک لیقصدہ الزوار من کل فج عمیق شعثا غبرا متواضعین لرب البیت

خضوعا للجلالۃ واستکانۃ لعزتہ مع الاعتراف بتنزہہ تعالی ان یکتنفہ بیت او یحویہ مکان لیکون ذلک

ابلغ فی رقہم وعبودیتہم ولذلک وظف علیہ اعمالا غریبۃ لا تناسب الطبع والعقل لیکون اقدامہم

علیہ لمحض العبودیۃ وامتثال الامر من غیر معاونۃ باعث آخر وہذا سر عظیم فی الاستعباد ولذلک قال

صلی اللہ علیہ وسلم لبیک بحجۃ حقا تعبدا ورقا لیکن اوسکی بہید سو بہت ہین پر ہم اشارہ کرتی ہین اونمین سی دو قسم

کیطرف ایک یہہ کہ وہ حج مقرر کیا گیا بدلی مین اوس رہبانیت کی جو اگلی دینون مین تہی جیسا کہ حدیث مین آیا ہی پس ٹہرا دیا

اللہ برتر نی حج کرنیکو رہبانیت واسطی امت محمد کی درود اللہ کا اونپر اور سلام سو بزرگی دی خانہ کعبہ کو اور نسبت کیا

اوسکو طرف اپنی ذات کی اور مقرر کیا اوسکو جگہہ اپنی بندون کی اور کیا اوسکی گرداگرد کو حرم اپنی لہذا
اپنی حکم کی اور کیا عرفات کو میدان گرداگرد اپنی حرم کی اور مضبوط کیا عزت و حرمت کعبہ کو ساتھہ
اور درخت کی اور بنایا اوسکو مانند درگاہ بادشاہون کی تا قصد کرین اوسکا زیارت کرنیوالی
ہوکر پراگندہ بال گرد آلودہ فروتنی کرنیوالی واسطی پروردگار کعبہ کی عاجزی کرنیوالی اوسکی بزرگی کی
اوسکی عزت کی سبب ساتھ اقرار کرنی اسبات کی کہ وہ پاک ہی اس سی کہ گھیر لی اوسکو گھر یا سمالی اوسکو کوی
اسبات زیادہ تر اونکی بندگی اور عبودیت مین اور اسلیئی مقرر کئی اوسپر ایسی کام عجیب و غریب جو موافق نہین طبیعت اور عقل کی
تاکہ ہووی پیش قدمی کرنا اونکا اسباب مین محض بندگی اور بجا لانا حکم کی راہ سی بغیر مدد کسی سبب دوسری کی اور یہہ
ایک بڑا بہید ہی بندہ بنانی مین اور اسی لیئی فرمایا آنحضرت نی درود اللہ کا اوپر اور سلام تن حاضر ہون تیری خدمت مین
حج کی سبب حق جانکر اور بندہ ہوکر اور فرمان بردار بنکر ف اہل اسلام کی عبادتونمین اس سی زیادہ کوئی عبادت
نفس پر سخت نہین اسلیئی آنحضرت نی اسکو رہبانیہ فرمایا اور اسکی لیئی اسمین رکہی کچہہ ایسی اعمال عجیب و غریب ہین کہ وہ
خلاف عقل ہین اور تفصیل اونکی کتب مبسوطہ مین مذکور ہی بیان فرایض حج کا یہہ ہی احرام باندہی اور وقوف عرفہ
کری اور طواف الزیارۃ کری کہ جسکو طواف الافاضۃ اور طواف الرکن بہی کہتی ہین احرام شرط ہی اور باقی دونوں رکن ہین
اور واجبات حج کی یہہ ہین وقوف مزدلفہ کا اور سعی درمیان صفا اور مروہ کی اور رمی جمار اور طواف الصدر کہ جسکو
طواف الوداع بہی کہتی ہین آفاقی کی لیئی اور حلق یا بال کتروانا اور جس چیز کی ترک کرنیسی خون واجب ہو یعنی ذبح
جانور لازم آوی اور اونکی سوا جو ہین وہ سنتین اور آداب ہین الفن الثانی ان ھذا السفر وضعت علی مثال سفر
الاخرۃ لیتذکر المرید بکل عمل من اعمالہا امرا من امور الاخرۃ موازیا لہا فان فیہ تذکرۃ للمذکر و عبرۃ للمستبصر
فتذکر فی اول سفرک عند وداعک لاھلک وداع الاھل فی سکرات الموت ومن مفارقۃ الوطن الخروج
عن الدنیا ومن رکوب الجمل رکوب الجنازۃ ومن الالتفاف فی ثیاب الاحرام الالتفاف فی اثواب الکفن
ومن دخولک البادیۃ الی المیقات ما بین الخروج من الدنیا الی میقات القیامۃ ومن ھول قطاع الطریق سوال
منکر ونکیر ومن سباع البوادی عقارب القبر ودیدانہ ومن انفرادک عن اھلک واقاربک وحشۃ القبر
ووحدتک ومن التلبیۃ اجابۃ نداء اللہ تعالی عند البعث وکذلک فی سائر الاعمال فان فی کل عمل منہا تذکرۃ
ومن اتیتنبہ لہ کل عبد بقدر استعدادہ للتنبیہ بصفاء قلبہ وقصور ھمتہ علی مہمات الدین دوسرا فن
یہہ ہی کہ تحقیق یہہ سفر بنایا گیا ہی مانند سفر آخرت کی تا یاد کری ارادہ کرنیوالا سات ہر عمل کے اوسکی عملون سی ایک کام کو امور دنیا کی
جو مقابل ہی اوسکی سو تحقیق اسمین سمجہوتی ہی سمجہنی والی کو اور نصیحت ہی عقل والی کو سو یاد کر تو شروع سفر اپنی کی بیچ
رخصت کرنی تیری کی اپنی اہل کو رخصت کرنا لوگون کا سکرات موت مین اور وطن کی چہوڑنی سی نکلنی کو دنیا سی اور
سوار ہونی سی شتر کی سوار ہونی جنازہ کو اور لپٹنی سی کپڑون احرام مین لپٹنی کو کپڑون کفن مین اور داخل ہونی سی
بادیہ کی میقات تک اوس چیز کو جو درمیان ہی نکلنی دنیا سی میقات قیامت تک اور خوف سی رہزنون کی سوال منکر نکیر
کا اور جنگل کے درندون سی بچہو کیڑی قبر کی اور اپنی تنہائی سی جو اپنی اہل اور اقارب سی ہوی وحشت گور کی اور تنہائی اپنی

اور تلبیہ سی جواب دینا اللہ کی پکارنیکا وقت اوٹہنی کی قبروں سی اور اسیطرح سب کاموں سی سو تحقیق ہر کام میں ایک بہید ہی
اور اوسکی خبر ایک اشارہ ہی آگاہ ہوجاتا ہی اوس سی ہر بندہ موافق اپنی استعداد کی اپنی دل کی صفائی سی اور کم ہونی
سی ہمت اپنی کی اوپر ضروریات دین کی **ف** تلبیہ کہتی ہین لبیک کہنی کو اور مرد کو لبیک کہنا باواز بلند مستحب ہی مگر اتنا
نہ چلاوی جس سی جی کو رنج پہنچی اور عورت اسطرح پر کہی کہ فقط آپ ہی سُنی دوسریکو خبر نہو **ف** حج عمر مین ایکبار فرض
ہی اور جزا اوسکی جنت ہی فرمایا آنحضرت نی العمرة الی العمرة کفارة بینہما والحج المبرور لیس لہ جزاء الا الجنة ایک عمرہ دوسری
عمرہ تک کفارہ ہی اون گناہوں صغیرہ کی لئی جو درمیان اون دونوں کی ہین اور حج مقبول نہین اوسکا بدلہ مگر بہشت اور حج
کرنیوالی تین قسم پر ہین ایک مفرد دوسری قارن تیسری متمتع مفرد وہ ہی جو نری حج کا احرام باندہی قارن وہ ہی جو
حج اور عمرہ دونونکا احرام باندہی متمتع وہ ہی جو اولاً احرام عمریکا باندہی میقات سی حج کی مہینونمین اور افعال عمرہ کی
بجالاوی پہر اگر ہدی اپنی سات لایا ہی تو احرام باندہی رہی اور اگر ہدی نہین لایا تو احرام سی نکل کر مکے مین جا بیٹہی جب
موسم حج آوی تو احرام حج کا حرم سی باندہی اور حج کری ہدی وہ جانور جو قربانی کو لایا ہی **الاصل الخامس فی**
**قراة القران** اصل پانچوین بیان قراءۃ قرآن کی قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم افضل عبادة امتی قراءة القران
فرمایا آنحضرت نی درود اللہ کی اوپر اور سلام بہتر عبادت میری امت کے پڑہنا قرآن شریف کا ہی **ف** دوسری حدیث
مین آیا ہی کہ اقرؤا القران فانہ یاتی یوم القیمة شفیعا لاصحابہ پڑہو قرآن شریف سو تحقیق وہ آویگا دن قیامت کے
شفاعت کرنیوالا واسطی پڑہنی والون اپنی کی نقل کی یہہ مسلم نے وقال علیہ الصلوة والسلام لو کان القران فی اہاب
یا بستہ ما مستہ النار فرمایا آنحضرت نی اگر ہووی قرآن ایک چمڑی خشک مین نہین چہوی گی اوسکو آگ **ف**
جب قرآن کی یہہ بزرگی ہووی تو خیال کرنا چاہئی کہ جسکو وہ یاد ہو اوسکا کیا حال ہوگا اور وہ کیونکر دوزخ مین جاویگا
ہر حرف پر قرآن کی ایک ایک حسنہ مقرر ہی حدیث شریف مین آیا ہی من قرأ حرفا من کتاب اللہ فلہ حسنة والحسنة بعشر
امثالہا لا اقول الم حرف الف حرف ولام حرف ومیم حرف جو کوئی پڑہی ایک حرف کلام اللہ کا سو اوسکی لئی نیکی ہی
اور نیکی برابر دس نیکی کی نہین کہتا مین کہ الم ایک حرف ہی بلکہ الف ایک حرف ہی اور لام ایک حرف ہی اور میم ایک
حرف ہی یعنی الم کہنی سی تین نیکیان لکہی گئین نقل کی یہہ ترمذی نی وقال علیہ الصلوة والسلام ما من شفیع
افضل منزلة عند اللہ یوم القیمة من القران لا نبی ولا ملک ولا غیرہ فرمایا آنحضرت نی نہین کوئی سفارش
کرنیوالا بہتر مرتبہ مین نزدیک اللہ کی دن قیامت مین قرآن شریف سے نہ کوئی نبی اور نہ کوئی فرشتہ اور نہ سوا انکی **ف**
ترمذی اور ابو داود مین روایت ہی کہ فرمایا آنحضرت نی یقال لصاحب القران اقرأ وارتق ورتل کما کنت ترتل فی
الدنیا فان منزلتک عند اخر ایة تقرا کہا جاوی گا قرآن پڑہنی والی کو پڑہ اور چڑہ یعنی بہشت کی درجون پر اور ٹہہر ٹہر کر
پڑہ جیسی کہ ٹہر کر پڑہتا تہا تو دنیا مین پس تحقیق مرتبہ تیرا نزدیک آخر آیت کی ہی کہ پڑہی گا تو حاصل یہہ ہی جو قرآن
ترتیل سی پڑہتا ہی اوسکو بہشت مین درجات اعلی ملینگی وقال علیہ السلام یقول اللہ عز وجل من شغلہ قراءة
القران عن دعائی ومسئلتی اعطیتہ افضل ثواب ما اعطی السائلین فرمایا آنحضرت نی کہ کہتا ہی اللہ غالب بزرگ
جسکو باز رکہی پڑہنا قرآن کا میری دعا سی اور میری مانگنی سی دیتا ہون مین اوسکو بہتر اوس چیز سی کہ دیتا ہون مین

اٹھنے والون کو ف اس حدیث کی آخر مین یہہ ہی وفضل کلام اللہ علی سائر الکلام کفضل اللہ تعالی علی خلقہ اور بزرگی اللہ کی
کلام کی سب کلامون پر مثل بزرگی اللہ برتر کی ہی اوسکی سب خلق پر مراد اس حدیث سی یہہ ہی کہ جو کوئی قرآن ترتیب
پڑہنی مین مشغول ہو اور کچھہ دعا وغیرہ مجہسی نہ مانگے تو اوسکو دعا کرنیوالون سی زیادہ دیتا ہون من کان للہ کان اللہ لہ
جو اللہ کا ہو رہتا ہی اللہ اوسکا کارساز ہوتا ہی ف فضائل قراءۃ قرآن مین بہت حدیثیں ہین منجملہ اونکی یہہ ہے
کہ فرمایا آنحضرت نی لا حسد الا فی اثنتین رجل آتاہ اللہ القرآن فہو یقوم بہ آناء اللیل وآناء النہار ورجل آتاہ اللہ مالا فہو ینفقہ آناء
اللیل وآناء النہار نہین رشک مگر دو شخصون پر یعنی رشک کرنا کہ مین بہی ایسا ہو جاؤن کسی پر نچاہی مگر دو پر ایک وہ
کہ دیا اللہ تعالی نی اوسکو قرآن یعنی حافظ ہی پس وہ قیام کرتا ہی اوسکی ساتہ اوقات شب مین اور اوقات روز مین
اور دوسرا وہ شخص کہ دیا اوسکو اللہ نی مال پس وہ خرچ کرتا ہی اوسکو اوقات شب مین اور اوقات روز مین یعنی رات دن قرآن
پڑہتا ہی اور مال خرچ کرتا ہی واعلم ان لقراءۃ القرآن آدابا ظاہرۃ واسرارا باطنۃ اما الآداب الظاہرۃ فمنہا
جان تحقیق واسطی پڑہنی قرآن کے آداب ظاہر مین ہین اور اسرار باطن مین ہین سو ظاہر کی ادابین ہین الاول ان تقرأ باحترام
وتعظیم ولن یلزم الحرمۃ قلبک ما لم یلزم ہیئۃ الحرمۃ ظاہرک فقد عرفت کیفیۃ علاقۃ القلب بالجوارح
وجوارح تفاض الانوار منہا الیہ وہیئۃ الحرمۃ ان تجلس وانت علی الطہارۃ ساکنا مطرقا مستقبل القبلۃ
غیر متکئ ولا متربع ولا نائم کما تجلس بین یدی المقری وتقرأ بترتیل وتفخیم وتودید فاعد حرفا بعد حرف من غیر
ھذرمۃ قال ابن عباس رضی اللہ عنہ لان اقرأ اذا زلزلت والقارعۃ اتدبرہما احب الی من ان اقرأ البقرۃ
وآل عمران تہذیرا یعنی یہہ کہ پڑہی تو ساتہ عزت وحرمت کے اور نہو گی حرمت تیری دل مین جبتک نہ بناوی گا تو شکل
حرمت کی ظاہر مین تحقیق پہچان چکا تو کیفیت علاقہ دل کی ساتہ ہاتہہ پاؤن وغیرہ کی اور سبب پہنچنی نورون کا جوارح
سی دل کیطرف اور صورت حرمت کی یہہ ہی کہ بیٹہی تو اور تو پاک ہو چپ چاپ سر نیچی کئی ہوی موہنہ قبلہ کیطرف
بغیر تکئی کی اور نہ چار زانو اور نہ سوتا ہوا جیسی تو بیٹہتا ہی سامنی پڑہانیوالی کی اور پڑہی تو ٹہہر ٹہر کر اچہی طرح سی اور ادا
کری تو ایک ایک حرف کو پیچہی حرف کے بغیر شتابی کی کہا ابن عباس نی راضی ہوا ونسی خدا تحقیق یہہ کہ پڑہون مین سورہ اذا زلزلت
اور سورہ قارعہ اور فکر کرون اوسمین یہہ دوست تر ہی طرف میری ساتہ سی کہ پڑہون مین سورہ بقرہ اور سورہ
آل عمران جلدی جلدی ف یہہ ترایر پڑہنا سکونت اور فائدہ سی بہتر ہی اوس سی بہت پڑہنی سی جسمین جلدی کری
الثانی ان تشوق فی بعض الاوقات الی اقصی درجات الفضل فیہ وذلک بان تقرأ فی الصلوۃ قائما
خصوصا فی المسجد وباللیل لان القلب باللیل اصفی لانہ افرغ فانک وان تخلو بالنہار فتردد الخلق
وحرکتہم واشغالہم یحرک باطنک ویشغلک خصوصا ان کنت تتوقع ان تطلب الشغل من الاشغال
بالمہمات ولو اضطجعت من غیر طہارۃ فلا یخلو عن الفضل فان اللہ سبحانہ اثنی علی الجمیع
الذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبہم الایۃ ولکن ما ذکرناہ فی زیادۃ الفضل فان کنت
... فلا یسہل علیک ترک الفضل وقال علی رضی اللہ عنہ من قرأ القرآن وہو قائم فی
الصلوۃ کان لہ بکل حرف مائۃ حسنۃ ومن قرأہ وہو جالس فی الصلوۃ کان لہ بکل حرف خمسون حسنۃ ومن قرأ

فی غیر صلوٰۃ وضوء علی وضوء فخمس عشر حسنۃ ومن قرأ علی غیر وضوء فعشر حسنات دوسری یہہ اشتیاق ہو تو
بعضی دنون مین طرف نہایت درجہ بزرگی کی اونمین ایک یہہ ہی کہ پڑہی تو نماز مین کہڑا ہوکر خصوصاً مسجد کی اندر
وقت شب مین اسلیئے کہ دل رات کو بہت صاف ہوتا ہی سواسطی کہ رات فرصت کا وقت ہی پس تحقیق تو اگرچہ خلوت اختیار
کری ونکو سوا آنا جانا لوگون کا اور اونکی حرکت ونکی شغلونمین حرکت دیتی ہی تیری دلکو اور باز رکہتی ہی تجہکو خاص کر اگر ہو تو
آرزومند اسبات کا کہ طلب کی بتوکوی شغل شغلونمین سی اور جسطرح سی پڑہی تو اگرچہ لیٹا ہو تغیر طہارت کی نہین خالی بزرگی سی
تحقیق اللہ کی تعریف کی سب اور فرمایا وہ جو یاد کرتی ہین اللہ کو کہڑی اور بیٹہی اور کروٹ پر لیٹی اور دہیان کرتی ہین
آسمان اور زمین کی پیدایش مین اے رب ہماری تونی یہہ عبث نہین بنایا تو پاک ہی عیب سے سو ہمکو بچا دوزخ کی عذاب سے
لیکن وہ بات جو کہی سو بزرگی کی زیادتی کی ہی سوا اگر ہی تو سودا گرون سی راہ آخرت کے سو نہ آسان ہوگا تجہی
ترک کرنا فضیلت کا اور کہا حضرت علی نی جو پڑہی قرآن کو اور وہ کہڑا ہو نماز مین ہونگی اوسکو ہر حرف کے ساتہ سو نیکی اور
جو پڑہی اور وہ بیٹہا ہی نماز مین اوسکو ہر حرف کی پیچہی پچاس نیکی ہی اور جو پڑہی بغیر نماز کی اور اوسکو وضو ہی سو
اوسکو پچیس نیکیان ہین اور جو پڑہی بی وضو اوسکو دس نیکی ہین الثالث فی مقدار القرأۃ ولہ ثلث درجات
ادناہا ان تختم فی الشہر مرۃ وافضاہا ان تختم فی ثلثۃ الایام قال علیہ الصلوٰۃ والسلام من قرء القرآن فی
اقل من ثلث فلم یفقہ واعدلہا ان تختم فی الاسبوع واما الختم فی کل یوم فغیر مستحب وایاک ان تتصرف
بعقلک فتقول ما کان خیرا ونافعا فکل ما کان اکثر کان انفع وان عقلک لا یہتدی الی اسرار الامور الالہیۃ
وانما تتلقاہا القوۃ النبویۃ فعلیک بالاتباع فان خواص الامور لا تدرک بالقیاس اوما تری کیف ماہیت
عن الصلوٰۃ جمیع النہار وامرت بترکہا بعد العصر وبعد الصبح وعند الطلوع والغروب والزوال وذلک ینتہی
الی قدر ثلث النہار کیف واثر الفساد ظاہر علی قیاسک ہہنا فانہ کقول القائل الدواء نافع للمریض فکل ما کان اکثر
فہو انفع وانت تعلم ان کثرۃ الدواء ربما یقتل تیسری اندازہ پڑہنی کا یعنی کتنا پڑہی اور اوسکی تین درجی ہین کمتر اوسکا
یہہ ہی کہ ختم کری مہینہ مین ایکبار اور زیادہ اوسکا یہہ ہی کہ ختم کری تین دن مین فرمایا آنحضرت نی جسنی پڑہا قرآن کو تین دن
سی کم مین سو نہین سمجہا اوسکو اور میانہ روی اونمین یہہ ہی کہ ختم کری ایک ہفتہ مین اور ختم کرنا ہر دن مین مستحب نہین اور
خبردار جو تو دخل دی اپنی عقل کو اور کہی تو جو چیز بہتر اور فائدہ مند ہی سو وہ جتنی زیادہ ہوگی اوتنا ہی نافع ہی ہو تیری عقل نہین
سمجہ سکیگی بہیدون امور الٰہی کو اور سوا اسکی نہین کہ پالیتی ہی اوسکو قوت نبوی سو تجہکو لازم ہی پیروی پس تحقیق خاص
خاص باتین نہین سمجہ سکتا اوسکو قیاس سے کیا تو نہین دیکہتا کہ کیونکر منع کیا گیا تو نماز سی ساری دن کی اور حکم کیا گیا تو
ساتہ ترک کرنی اوسکی پیچہی عصر کی اور پیچہی صبح کی اور وقت نکلنی اور ڈوبنی آفتاب کی اور وقت زوال کے اور
یہہ حساب پہنچتا ہی طرف تہائی حصہ دن کی کیونکر نہین اور اثر فساد کا ظاہر ہی تیری سمجہہ پر اسکو یاد رکہہ یہہ بات مثل قول
قائل کے ہی کہ دوا نفع بخشتی ہی بیمار کو سو جسقدر زیادہ ہوگی زیادہ نفع بخشیگی اور تو جانتا ہی تحقیق بہت کرنا دوا کا اکثر
مار ڈالتا ہی **ف** طریقہ ماثورہ جو مصداق خیر الامور اوسطہا ہی وہ یہی ہی کہ کلام مجید اور فرقان حمید کو ایک ہفتہ
کاملہ مین ختم کری اور طرز اوسکی ختم کا یہہ ہی کہ جمعہ کی دن فاتحہ سی سورہ مائدہ تک پڑہی اور شنبہ کو سورہ انعام سی

سورہ توبہ تک اور شنبہ کو سورہ یونس سی بنی اسرائیل تک اور دوشنبہ کو سورہ طٰہٰ سی قصص تک اور سہ شنبہ کو عنکبوت سی ص تک
اور چہارشنبہ کو سورہ زمر سی رحمن تک اور پنجشنبہ کو سورہ واقعہ سی آخر قرآن مجید تک جس گہڑی پہر تک سجدہ کری اور ختم
قرآن پڑہی اور درود مشہور پڑہی واما الاسرار الباطنة فخمسة لیکن بہید باطن کی سو پانچ ہین الاول ان تستشعر في اول قراءتك
عظمة الكلام باستشعار تعظيم المتكلم فتحضر في قلبك العرش والكرسي والسموات والارض وما بينهما من الجن
والانس والحيوانات والنباتات وتتذكر ان الخالق لجميعها والحدولها الكل في قبضة قدرته مردودون بين
فضله ورحمته وانك تريد ان تقرأ كلامه وتنظر به الى صفة ذاته وتطالع جمال علمه وحكمته وتعلم انه كما ليس
ظاهر المصحف الا المطهرون بظواهرهم فهو محجوب عن غيرهم فكذلك حقيقة معناه وباطنه محجوب عن باطن
القلب الا اذا كان مطهرا من كل رجس ونجس من خبائث الباطن ولمثل هذا التعظيم كان عكرمة رضي الله
عنه اذا نشر المصحف ربما غشي عليه ويقول هذا كلام ربي پہلی یہ خیال کری تو شروع قراءة اپنی مین بڑائی کلام
کی سبب سمجھنی بڑائی خدا کی پہر حاضر کری تو اپنی دل مین عرش کو کرسی کو آسمانون اور زمین کو اور جو انکی درمیان سے ہے
جنون اور آدمیون اور جانورون اور روئیدگی سی اور تو یاد کری کہ پیدا کرنیوالا ان سب کا ایک ہی ہی اور یہ سب اوسکی
قبضہ قدرت مین لوٹی پہیرے گئی ہین درمیان اوسکی مہربانی اور رحمت کی اور تو اراده کری کہ پڑہی اوسکا کلام اور
خیال کری اوسکی سبب سی طرف صفت ذات اوسکی کی اور دیکہی تو جمال اوسکی علم اور اوسکی حکمت کا اور جانی تو یہ اوسکو
کہ جیساکہ نہین چہوتی ظاہر مصحف کو مگر وہی جنکا ظاہر پاک ہی سو وہ پردی مین ہی غیرون سی سو اسیطرح پر حقیقت اوسکے
معنی اور باطن کی پوشیدہ ہے باطن دل سی مگر اوسوقت کہ پاک ہو دل سب گندگیون اور باطن کے ناپاکیون سی اور اسیطرح
کی تعظیم کے لئی تہی عکرمہ صحابی راضی ہوا اوسنی اسد جسوقت کہولتی قرآن کو اکثر بیہوش ہو جاتی **ف** یعنی قرآن شریف
کی تلاوت کی لئی ظاہر و باطن دونو پاک چاہئین واعلم انه لولا ان انوار كلامه العزيز بعظمته غشيت بكسوة
الحروف لما اطاقت القوة البشرية سماعه لعظمته وسلطانه وسبحات نوره ولولا تثبيت الله موسى صلوات الله
عليه لما اطاق سماعه مجردا عن كسوة الحروف وكان صوتا كما لم يطق الجبل مبادي تجليه حتى صار دكا اور جان
اسباتو کہ تحقیق نور اوسکی کلام غالب کے اور اوسکی عظمت کے چہپائی جاتی لباس مین حرفونکی تو نہ طاقت ہوتی قوت
بشر کو اوسکی سننی کی اور اوسکی بڑائی اور غلبہ کی جہت سی اور اوسکی نور کی بزرگی کی سبب سی اور اگر نہ مضبوط رکہتا اللہ
موسی کو درود اللہ کا اوپر تو نہ سن سکتی اوسکو جدا کر کے خالی لباس سی حرفون اور آوازون کی جیسی نہ اوٹہا سکا
پہار شروع تجلی اوسکو یہانتک کہ ہوگیا پارہ پارہ یعنی برابر ہوگیا ڈہی کر **ف** فرمایا اللہ سبحانہ فلما تجلى ربه للجبل جعله
دكا وخر موسى صعقا پہر جب نمود ہوا رب اوسکا پہار کیطرف کیا اوسکو ڈہا کر برابر اور گر پڑا موسی بیہوش **ف**
موضح القرآن مین لکہا ہی حضرت موسی کو حق تعالی نی بزرگی دی کہ فرشتی بغیر خود کلام کیا اونکو شوق آیا کہ دیدار بہی
دیکہون اوسکی برداشت نہوئی اس سی معلوم ہوا کہ حقتعالی کو دیکہنا ہو سکتا ہی کیونکہ نمودار ہوا تہا پہار کیطرف لیکن دنیا
کی وجود کو برداشت نہوئی پہار ٹوٹ گیا اور حضرت موسی بیہوش گری تو آخرت کی وجود کو برداشت ہوگی وہان دیکہنا
تحقیق ہی انتہی بعبارته الثاني ان تقرأ متدبرا للمعانيه ان كنت من اهله وكل مجرى لسانك به في غفلة فاتك

ولا تعتد به من عملك لان الترتيل في الظاهر ممكن مع التدبر قال علي رضي الله عنه لا خير في عبادة لا فقه
فيها ولا في قراءة لا تدبر فيها واياك ان تصير مشغوفا بعدد الختمات على نفسك فلان تردد اية واحدة
ليلة تتدبرها خير لك من ختمتين فقد قرا رسول الله صلى الله عليه وسلم بسم الله الرحمن الرحيم فرددها عشرين
مرة وقال ابو ذر قام رسول الله صلى الله عليه وسلم بنا ليلة فقام باية يرددها ان تعذبهم فانهم عبادك وقام
تميم الداري ليلة بقوله ام حسب الذين اجترحوا السيئات الاية وقام سعيد بن جبير ليلة بقوله وامتازوا اليوم
ايها المجرمون ولعل الاليق بك ما قاله بعض العارفين اذ قال لي في كل جمعة ختمة وفي كل شهر ختمة وفي كل
سنة ختمة ولي ختمة منذ ثلثين سنة ما فرغت عنها بعد وذلك بحسب درجات التدبر فان القلب في بعض
الاوقات لا يحتمل التدبر الطويل فليكن للتدبر الطويل ختمة خاصة دوسري يہہ پڑہي تو سوچتا ہوا اوسکي معاني کو اگر يہي
تو پڑہا ہوا اور جو کچہہ پڑہ جاوي تيري زبان غفلت مين سو پہير اوسکو اور نہ شمار کر تو اوسکو اپني عمل سي اسلئي کہ ٹہر ٹہر کر
پڑہنا ظاہر مين ممکن ہي باوجود فکر کرني کي کہا حضرت علي رضي الله عنہ ني نہين بہتري اوس عبادت مين جسمين سمجہہ
نہين اور نہ اوس قراءة مين جسمين فکر نہين اور نگاہ رکہہ تو آپ کو اس بات سي کہ ہو جاوي تو فريفتہ شمار کرني ختمون کي
اپني نفس پر سو تحقيق سوچ کر پڑہنا ايک آيت کا ايک رات مين بہتر ہي تيري لئي دو ختم کرني سي سو تحقيق پڑہي آنحضرت ني
بسم الله الرحمن الرحيم پہر تکرار کي اوسکي بيس بار اور کہا ابو ذر ني کہڑي ہوئي آنحضرت درود الله کا اوپر اور سلام ہمارے
سات ايک رات سو پڑہا کئي يہہ آيت ديرتک ان تعذبهم فانهم عبادك اور پڑہتي رہي تميم رازي ايک رات اس آيت کو
ام حسب الذين اجترحوا السيئات الاية اور پڑہا کئي سعيد بن جبير ايک رات يہہ آيت وامتازوا اليوم ايها المجرمون اور شايد لايق
تجہکو وہ ہي جو کہا بعضي عارفون ني جس وقت کہا ميري لئي ہر جمعہ مين ايک ختم ہي اور مہينہ مين ايک ختم ہي اور ہر سال مين
ختم ہي اور ميري لئي ايک ختم ہي تيس برس سي نہين فرصت پايا مين اوس سي ابتک اور يہہ موافق درجون فکر کي ہي سو تحقيق
بعضي وقت نہين اوٹہا سکتا بڑي فکر کو پس چاہئي کہ ہو واسطي فکر دراز کي ايک ختم خاص کر **ف** حاصل يہہ ہي
ن ہر جمعہ مين ايک ختم کرتا ہون اور ہر مہينہ مين اور ہر سال مين اور مين تو ہميشہ ختم کرتا ہون تيس برس سي اور فراغت
ن ملتي اوس سي ابتک معني اون آيتون کي جو مذکور ہوئين يہہ ہين بسم الله الرحمن الرحيم شروع الله کي نام سي جو بڑا
ن ہي رحمت والا ان تعذبهم فانهم عبادك اگر تو انکو عذاب کري تو وہ بندي تيري ہين ام حسب الذين اجترحوا
السيئات ان نجعلهم كالذين امنوا وعملوا الصالحات سواء محياهم ومماتهم ساء ما يحكمون کيا خيال رکہتي ہين جنہون ني کمائين
ت کہ ہم کر دين گي انکو برابر انکي جو يقين لائي اور کئي بہلي کام ايک سا اونکا جينا اور مرنا بري دعوي ہين جو کرتي
وامتازوا اليوم ايها المجرمون اور تم الگ ہو جاؤ آج اي گنہگارو والثالث ان تجتني في تدبرك ثمار المعرفة
عن اغصانها وتقتبسها من اوطانها ولا تطلب الترياق من حيث يطلب منه الدرر ولا الجوهر من حيث
يطلب منها المسك والعود فان لكل ثمرة غصنا ولكل جوهرة معدنا وانما يتيسر هذا لك بان تعرف الاصناف
التي حصرنا فيها اقسام القران فهي عشرة معادن فما يتعلق من القران بالله تعالى وصفاته وافعاله
فمنه معرفة الجلال والعظمة وما يتعلق بالارشاد الى الطريق المستقيم فاقتبس منه معرفة الرحمة

والتلطف ولحكمته وما يتعلق باهلاك الاعداء فاقتبس منه معرفة العزة والاستغناء والقهر والتجبر وما يتعلق
باحوال الانبياء فاقتبس منه معرفة اللطف والنعمة والفضل والكرم وكذلك من كل صنف ما يليق
به ولا تنظرن اليها بعين واحدة وشرح ذلك يطول تیسری یہہ چیز تو اپنی فکر مین پہل معرفت کی اوسکی شاخون سی
اور چن لی تو اوسکو اوسکی جگہون سی اور تو مت طلب کر تریاق کو اس راہ سی کہ تو طلب کرتا ہی اوس سی دول اور نہ طلب کر
جواہر کو اس راہ سی کہ تو طلب کرتا ہی اوس سی شک اور اگر تو سونچ تحقیق ہر پہل کی لیے ایک شاخ ہی اور ہر جوہر کی لیے ایک کان ہی اور دوا کی نہر
کا سامان جاتی ہی پہر جب بچہان لیگا تو اون قسمونکو جنمین کیا ہمنی اقسام قرآنکو اور یہہ ہین معدن مین جو چیز متعلق ذات الہی کی ساتہہ اور رنگ
صفت اور کامونسی ہین اوسکی معرفت بزرگی اور برائی کی اور جو چیز متعلق ہی ہدایت سی وہ سب کیطرف چن اوس سی تیری صفت رحمت اور مہربانی اور حکمت
کی اور جو چیز متعلق ہی دشمنونکی ہلاک کرنی سی چن اوس سی معرفت عزت اور بی پرواہی اور غلبہ اور صلاح اور فساد کی
اور جو چیز متعلق ہی نبیون کی حال سی چن اوس سی معرفت مہربانی اور نعمت اور بزرگی اور بخشش کی اور اسیطرح ہر قسم مین
جو چیز مناسب ہو اور مت نظر کر تو اوسکی طرف ایک آنکھہ سی اور اسکی شرح دراز ہی ف قرآن شریف مین جسطرح کا مضمون
پیش آتا ہی اوس سی اوسکی مناسبات کو سمجھہ لے مصنف نے یہان اسکی سمجھائی کی چند مثالین تا دین مثالین کا حصر
دشوار ہی الرابع ان تتخلى عن موانع الفهم وهي الاكنة التي تمنع من الفقه قال الله تعالى وجعلنا على قلوبهم اكنة
ان يفقهوه وفي آذانهم وقرا وقال النبي عليه الصلوة والسلام لولا ان الشياطين يحومون على قلوب بني آدم
لنظروا في ملكوت السموات واعلم ان معاني القرآن من جملة الملكوت وانما حروفها من عالم الشهادة والاكنة
التي يبتلى بها المتقي المتعطش الى القرآن واما ما يبتلى به ضعيف الايمان من حجاب الشك والجحود وما يبتلى
به المنهمك في الدنيا من حجاب الشهوات المستغرقة للقلب فذلك جلي لا يخفى كونه مانعا من فهم لطايف
القرآن واقتباس انواره وبها يحجب اكثر الخلق واما العباد والمجتهدون بطريق الله تعالى يحجبون بنوع آخر من الحجب هما
الوساوس الصارفة للقلب الى التفكر في النية وانها كيف كانت في الابتداء وهل بقيت الآن وهل هو
مخلص في الحال هذا ان كان في الصلوة واذا الوساوس الصارفة له الى تصحيح مخارج الحروف والتشديد فيها و
اعادتها لاجل ذلك وهذا يجري في الصلوة وغيرها وكيف يطلع اسرار الملكوت قلب مصروف الى مطالعة
الشفتان وكيفية اطباقهما واللسان والحنك وكيفية انسلال الهواء من اصطكاكهما ومعنى تقطيع
الحروف وتصحيحها چوتھی یہہ کہ خالی ہو تو اون چیزونسی جو منع کرتی ہین سمجھنی سی اور یہہ ایسی پردی ہین جو منع کرتی ہین
سمجھنی سی فرمایا اللہ تعالی نے اور ہمنی اون کی دلون پر غلاف رکھی ہین کہ اوسکو نہ سمجھین اور اونکی کانون پر بوجھہ اور فرمایا
آنحضرت نے اوپر درود اور سلام اگر نہوتی یہہ بات کہ پہرتی ہین شیاطین گرد اگرد دلون بنی آدم کی تو دیکھہ لیتی پوشیدہ چیزین
آسمانونکی اور جان تحقیق معانی قرآن کی منجملہ ملکوت کی ہین اور سوا اسکی نہین کہ حرف اوسکی عالم شہادت سی ہین اور
وہ غلاف جنمین مبتلا ہوتا ہی پرہیزگار پیاسا حق کی طلبی کا دو طرح پر ہین ایک وہ ہی جسمین مبتلا ہوتا ہی ضعیف الایمان
شک اور انکار کی پردہ سی اور ایک وہی جسمین مبتلا ہوتا ہی ڈوبا ہوا دنیا مین حجاب سی اون شہوتونکی جنمین ڈوب
گیا دل سو یہہ بات تو ظاہر ہی نہین پوشیدہ کہ اسکی منع کرنی ہین سمجھنی سی باریکیون قرآن کی اور چہننی سی اوسکی نورون کے

اور ان دو بلاؤں میں مبتلا ہیں اکثر لوگ لیکن عبادت کرنیوالی اور تنہا چلنے والی اسکی راہ کی روکی جائیں اور دوسری
ایک وسوسہ جو پھیر دیتا ہی دل کو طرف فکر کرنی کی نیت میں کہ کیونکر ہوئی وہ نیت شروع میں اور کیا باقی ہی وہ اب تک
اور کیا وہ خالص ہی اب بھی یہہ اسوقت ہوتا ہی جب ہوتا ہی نماز میں اور یہ وہ وسوسہ جو پھیر دیتا ہی بلکا نکو طرف صحیح نکالنی
مخرجوں حروف کی اور شک کرنی کی اوسمیں اور پھر اعادہ کرنا اوسکا اسی سبب سے اور یہہ وسوسہ ہوتا ہی نماز میں اور سوا
اوسکی اور کیونکر دیکھیگا ملکوت کے بھیدونکو وہ دل جو مصروف ہے دیکھنے میں دونوں لبوں کی اور کیفیت میں اوسکی ملنی کی
اور زبان اور تالو کی اور کیفیت نکلنی ہوا کی دونوں لب کے ملنی سی اور یہی معنی ہیں تقطیع حروف اور اوسکی تصحیح کی یعنی
بعضی آدمیوں کو یہہ وسوسہ پیدا ہوتا ہی نیت نماز کی کیونکر کی وہ خالص اللہ ہوئی یا نہیں اور بعضی آدمیوں کو وسوسہ صحیح
نکالنی حرفونکا ہوتا ہی کہ وہ اس سبب سے بار بار پڑھتی ہیں اور اونکو خیال اسی لب و زبان کا رہتا ہی کہ حروف کیونکر ادا ہوئی سو جو
لوگ ایسی ہوں اونکو بھلا اسرار باطن کے کیا معلوم ہوں المنعۃ الثانی التقلید لظواہر معانی القرآن والجمود علیہ
وذلک حجاب عظیم عن الفہم ولست اعنی بہ التقلید الباطل کتقلید المبتدع بل التقلید الحق ایضا فان الحق
الذی کلف الخلق اعتقادہ لہ درجات ولہ مبدأ ظاہر فہو کالقشر والمثال ولہ غور باطن وہو کاللباب
قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان للقرآن ظہرا وبطنا وحدا ومطلعا فالجامد علی الظاہر الظان انہ لیس
وراءہ مرقی یرتقی الیہ کیف یتصور ان ینکشف لہ الاسرار فقد کلف الخلق مثلا ان یعتقدوا ان اللہ تعالی
یری ولکن الرویۃ ظاہر وسمع من اعتقد ان رویۃ اللہ تعالی تناسب الرویۃ التی یالفہا الانسان فی ہذا العالم
کیف یتصور ان یطلع علی سر قولہ لن ترانی فکیف یفہم ان ذلک ممتنع فی ہذہ الحیوۃ الدنیا فی ہذہ العین
الموقوفۃ علی الاحاطۃ ہذہ الجہات والاقطار وکیف یفہم قولہ لا تدرکہ الابصار مع قولہ وجوہ یومئذ
ناضرۃ الی ربہا ناظرۃ ویکفیک ہذا المثال الواحد فلسنا نقصد فی ہذہ الاصول الا التلویحات بمبادی
الاسرار تشویقا للمستعدین لطالبہا دوسری قسم تقلید کرنا ظاہر معنی قرآن کا اور اوسپر جمے رہنا اور یہہ ایک بڑا
حجاب ہی سمجھنی سے اور میں نہیں ارادہ کرتا اس سے تقلید باطل کو مثل تقلید کرنی اہل بدعت کی بلکہ ارادہ کرتا ہوں تقلید
حق کا بھی سو تحقیق ایسا حق کہ حکم کیے گئی لوگ اوسکی اعتقاد کرنی کا اوسکی لیے درجی ہیں اور اوسکی لیے ایک شروع ظاہر
میں ہی اور وہ مانند پوست اور مثال کے ہی اور اوسکی لیے ایک فکر باطن کی ہی اور وہ مانند مغز کی ہی فرمایا آنحضرت
نے درود اللہ کا اوپر اور سلام تحقیق قرآن کی لیے ایک ظاہر ہی اور ایک باطن ہی اور ایک حد ہی اور ایک جگہہ خبردار
ہونی کی سو جم جانیوالا ظاہر معنی پر گمان کرنیوالا اس بات کا کہ نہیں ہے اوسکی سوا کوئی جگہہ ترقی کی کہ ترقی کری اوسکیطرف
کیونکر ہوسکتا ہی کہ کھلجائیں اوسپر بھید سو تحقیق لوگ حکم کیے گئی مثلا اس بات کے کہ بیشک اللہ برتر دیکھا جائیگا
لیکن دیکھنی کی لیے ایک ظاہر ہی اور ایک باطن ہی پس جو شخص اعتقاد کری اس بات کا کہ تحقیق دیکھنا اللہ برتر کو مناسب
ویسی دیکھنی کی ہی جسکو پاتا ہی آدمی اس جہان میں کیونکر ہوسکتا ہی کہ مطلع ہوجاوی بھید پر اوسکی قول کی جو
لن ترانی ہی پس کیونکر سمجھیگا کہ یہہ رویت محال ہی اس دنیا کی زندگی میں ساتھ اس آنکھ کی جو ٹہری ہوئی ہی دیکھنی
پر ان طرفوں اور جانبوں کی اور کیونکر سمجھیگا اوسکی قول کو جو لا تدرکہ الابصار ہی ساتھ قول اوسکی کی جو وجوہ

یومئذ ناضرۃ الی ربہا ناظرۃ ہی اور تجھکو کافی ہی یہہ ایک مثال سو ہم نہین قصد کرتی ان اصول مین مگر اشارہ کرنا طرف
شرع بھیدون کی واسطی شوق دلانی اونکی خواہش مندونکی دستگیری **ف** تقلید لغت مین کہتی ہین حمایل کر دنا
مین ڈالنی کو اور اہل شرع کی نزدیک پیروی کرنا ایک شخص غیر معصوم کی بلا دلیل شرعی کی سو جو لوگ تقلید ظواہر معانی قرآن
کی کرتی ہین اونکو معانی باطن سی کچھہ بہرہ نہین اور وہ ہرگز اسرار اوسکی نہین سمجھہ سکتی سلفی کہ ظاہر آیات سی معلوم
ہوتا ہی کہ آدمی کو طاقت نہین کہ خدا کو دیکھہ سکی حالانکہ وہی آیتین دلالت اوپر دیکھی جانی خدا کی کرتی ہین جیسی قول
اللہ برتر کا لن ترانی ہی یعنی تو مجکو ہرگز نہ دیکھیگا قصہ اس آیت کا یہہ ہی کہ جب اللہ تعالی حضرت موسی سی بواسطہ کلام کیا
انکو شوق آیا کہ دیدار بھی دیکھاوی اس سی نکلا کہ حق تعالی کو دیکھنا بھی ہو سکتا ہی کیونکہ نمودار ہوا تھا پہاڑ کیطرف لیکن
دنیا کی وجود کو برداشت نہوئی اور وہ ٹوٹ گیا اور آخرت مین برداشت ہوگی اور وہان دیکھنا تحقیق ہی اور اسیطرح یہہ آیت
شریف کہ لا تدرکہ الابصار نہین پہونچتین اوسکو آنکھین یعنی آنکھہ مین یہہ قوت نہین کہ اوسکو دیکھہ لی مگر جو وہ آپ کو
دکھاوی تو ہو سکتا ہی اور جیسی یہہ آیت کہ صاف دلالت رویت پر کرتی ہی وجوہ یومئذ ناضرۃ الی ربہا ناظرۃ کتنی
مونہہ اوسدن تازی ہین اپنی رب کیطرف دیکھتی اب یقینا معلوم ہوا کہ آخرت مین اللہ کو دیکھنا ہی گمراہ لوگ منکر مین جو اونکی
نصیب مین نہین اور وہ اسرار قرآن اور اوسکی باطن سی آگاہ نہین اور سبب اسکا شامت تقلید ہی کہ جو ظاہر پر پایا
اوسپر قناعت کرکی بیٹھہ رہے اور یہہ نہ سمجھی کہ قرآن کی لئی ظاہر اور باطن دونون ہین جیسا کہ حدیث شریف مین آیا ہی جو اوپر
مذکور ہوئی اور تفصیل معنی حدیث کی یہہ ہی کہ مراد ظاہر سی یہہ ہی کہ سب اہل زبان اوسکو سمجھتی ہین اور مراد باطن سی یہہ
کہ بندگان خاص حقتعالی کی اوسپر مطلع ہین اور حد یعنی طرف اور نہایت کی یعنی ہر ایک ظاہر و باطن کی ایک حد اور نہایت ہی اور
ہر حد اور نہایت کی لئی ایک مطلع ہی یعنی مقام کہ اوسپر چڑہتی ہی یعنی اوسکی حاصل کرنیسی آدمی مطلع ہوتا ہی اور پس
حد اور نہایت پر پس مطلع ظاہر کا سیکھنا عربیت کا ہی اور اون علوم کا کہ ظاہر معنی قرآن کی ساتھہ اوسکی متعلق ہین اور
معرفت اسباب نزول کی اور ناسخ اور منسوخ کی اور مانند اسکی اور مطلع باطن کا ریاضت ہی اور اتباع ظاہر کا اور عمل کرنا اوسپر اور
پاک کرنا نفس کا اور صاف کرنا دلکا اور سوا اسکی نہین کہ جبھی اوسکی حاصل کرنی کی باطن قرآن پر مطلع ہوتا ہی اور امام محی السنہ
نی معالم التنزیل مین لکہا ہی کہ ظہر سی مراد لفظ قرآن کی ہی اور بطن سی مراد تاویل اوسکی اور مطلع سی مراد فہم یعنی سمجھہ
اوسکی کہ فکر کرنیوالی پر تاویل اور معانی اوسکی جیسی کھلتی ہین اوسکی غیر پر نہین کھلتی الخامس لا تقتصر علی اقتباس
الانوار بل تضیف الیہ اقتباس الاحوال والآثار وذلک ان لا تقرأ آیۃ الا ان تصیر بصفتہا فیکون لک بحسب کل
فہم حال و وجد فعند ذکر الرحمۃ و وعد المغفرۃ تستبشر کانک تطیر من الفرح وعند ذکر الغضب وشدۃ العقاب
تتضائل کانک تموت من الفزع وعند ذکر اللہ واسمائہ وعظمتہ تتطاطا وتتصاغر کانک تنمحی من مشاہدۃ
الجلال وعند ذکر الکفار ما یستحیل علیہ من الولد والصاحبۃ تنکسر وتخفض الصوت کانک تنطمس من الحیاء وکذلک فی
کل صنف من اصناف العشرۃ وشرح ذلک یطول فلیظہر اثر ذلک علی جوارحک من بکاء عند الخوف وعرق جبین
عند الحیاء واقشعرار جلد وارتعاد فرائص عند الہیبۃ والاجلال وانبساط فی الاعضاء واللسان والصوت عند
الاستبشار وانقباض فیہا عند الاستشعار فاذا فعلت ذلک اشترک فی نیل حظ القرآن جمیع اعضائک

وجد

وفاضت آثار القراءة على عوالمك الثلث عني عالم الملكوت وعالم الجبروت وعالم الشهادة واعلم انك مركب
من العوالم الثلث وفيك من كل عالم جزء. پانچوین یہہ کہ اکتفا کری تو جنی پر بوزونکی بلکہ زیادہ کری تو اوپر جتنا احوالون اور
نشانیونکا اوریہہ سطرح ہی کہ پڑہی تو کوئی آیت مگر ہوجاوی تو اوسکی صفت پر پس ہوگا تجو موافق ہر سمجہہ کی ایک حال وروجد سو
نزدیک ذکر رحمت اور وعدہ بخشش کے خوش ہو تو گویا تو اوڑا جاتا ہی خوشی سی اور وقت ذکر غصہ اور شدت عذاب کی غمگین ہو تو
گویا تو مرا جاتا ہی خوف اور ڈر یا وسی اور وقت ذکر اللہ کی ور اوسکی ناموں کی اور اوسکی بڑائی کی فروتنی کری تو اور حقیر ہو تو گویا تو
گہٹا جاتا ہی دیکہنی جلال سی اور وقت ذکر کافرون کی اوس چیز کا جو محال ہے اوپر اللہ کی اور ساتہہ اللہ کی شکستہ خاطر ہو تو اور پاک
کری تو آواز کو گویا کہ تو مٹا جاتا ہی شرم سے اور اسیطرح ہر قسم مین دس قسمون سی اور اسکی شرح لمبی ہی اور چاہی کہ ظاہر ہوا اثر
اسکا تیری ہات پاؤن پر ونی سی وقت ذکر اللہ کی اور پیشانی کی پسینی سی نزدیک شرم کرنی کی اور بال کہڑی ہونے
پوست سی اور پہر جانی رگون سی وقت وحشت اور جلال کی اور کشادگی ہات پاؤن اور زبان اور آواز سی وقت خوشی کی و
آنکہ اوسمین وقت ڈر کی پس جس گہڑی کریگا تو ایسا تو نیک ہوجائیگی باطن مین قرآن کی نرمی کی سب اعضا پر تیری
اور پہنچینگی نشانیان پڑہی قرآن کی تینون جہان تیری پر مراد اوس سی عالم ملکوت اور عالم جبروت اور عالم شہادت ہے
اور جان تحقیق تو بنایا گیا ہی ان تینون جہان سی اور تحقیق ہر جہان سی ایک جز ہی ف دل عالم ملکوت سی ہی اور سینہ
عالم جبروت سی اور ہات پاؤن وغیرہ عالم شہادت سی ہی واعلم ان محض انوار المعرفة تفيض من عالم الملكوت
فتفيض منه سر القلب لانه ايضا من الملكوت واما آثارها من الخشية والخوف والسرور والهيبة وسائر الاحوال
فانها تهبط من عالم الجبروت فتهبط الى الصدر الذي هو من عالم الجبروت وهو عالم آخر من عوالمك كنينا
عنه بالصدر كما كنينا عن الاول بالقلب لان عالم الجبروت بين عالم الملكوت وبين عالم الشهادة كما ان الصدر
بين القلب والجوارح واما البكاء والشهقة والاقشعرار وانفاذ الفرائص فتنزل من عالم الشهادة وتهبط
الجوارح لانها من عالم الشهادة وما اراك تفهم من القلب غير اللحم الصنوبري الشكل ومن الصدر غير
العظام المحيطة به فانك لا تدرك من كل شيء الا غلافه وقشره وما ابعد ذلك فان هذا يوجد للميت والبهيمة
ولا تنزل عليه انوار المعارف والعلوم ولا آثارها من الخشية والهيبة والسرور وان اردت ان تستنشق
شيئا من روائح هذه الاسرار وما اراك تريد فقد اخذ الشيطان بمخنقك بحبال الشهوات فعليك بباب التوحيد
من اول كتاب التوكل ان اردت تو جان تحقیق نری نور معرفت کی پہنچتی ہین عالم ملکوت سی سو اوسکا پہچانی والا بہید دلکا
ہی اسلئی کہ وہ بہی ملکوت مین سے ہی اور اوسکی نشانیان ڈر اور ترس اور خوشی اور وحشت اور باقی حال وغیرہ سے وہ
اوترتی ہین عالم جبروت سی پس جگہہ اوسکی اوترنی کی سینہ ہے جو عالم جبروت سے ہی اور یہہ دوسرا جہان ہی تیری جہانون مین
سی تعبیر کی ہمنی اوس سی ساتہہ سینہ کی جیسی تعبیر کی تہی ہمنی پہلی جہان سی ساتہہ دلکی اسلئی کہ عالم جبروت درمیان عالم
ملکوت اور عالم شہادت کی ہی جیسی کہ سینہ درمیان دل اور اعضا کی ہی اور لیکن رونا اور فریاد کرنا اور بال کہڑی ہوجانا
اور رگون کا پہڑکنا سو اوترتا ہی عالم شہادت سی اور اوسکی اوترنی کی جگہہ ہات پاؤن وغیرہ مین اسلئی کہ یہہ عالم شہادت
سی ہین اور مین نہین گمان کرتا مون تجکو کہ سمجہی تو دل سی سوای گوشت صنوبری شکل کی اور سینہ سے سوای ہڈیونکی

جو لیبری مین اوسکو سو تحقیق تو نہین پایا تحریر سے سوا اوسکی طلافت و پوست کی اور کیا ہی وو یہی تو بس تحقیق پر پایا جا
ہی بردہ اور جانور مین بہی اور نہین نازل ہوتی اوس بردہ اور جانور پر نور معرفت اور علمون کی اور نہ اوسکی آثار خوف
اور دہشت اور خوشی سی اور اگر جاہی تو کہ سو نگہی کچہہ خوشبون ان سارہی اور مین نہین خیال کرتا تجہکو کہ ارادہ کری تو
اسباکا سو تحقیق پکڑ لیا شیطان نی گلا تیرا شہوتون کی رسّی سی پس لازم ہی تجہکو دیکہنا باب التوحید کا اول کتاب التوکل
سی اگر دیکہنا چاہی تو اوسکا ف ظاہر مین دل سینہ اعضا وغیرہ سب گوشت و پوست کی ہین پر انمین عجب
اسرار الٰہی پوشیدہ ہین اور انوار معرفت اور علم ان پر پہنچتی ہین ظاہر والی لوگ فقط گوشت پوست سمجہتی ہین یہہ نہین جانتی
کہ اگر فقط اسی پر مدار ہوتا تو حیوانات اور مردونکو بہی یہہ بات حاصل ہی اوپر کیون نہین انوار اور ترقی یہہ مصنف نے کہا
کہ اگر تو اسکی کیفیت سی واقف ہوا چاہتا ہی تو باب التوحید کو دیکہہ کہ اوس سی بخوبی حال معلوم ہو جاویگا واعلم ان الفکر آیۃ
کالشمس و فیضان سر المعرفۃ منہ علی القلب کفیضان انوار الشمس علی الارض و سریان آثار الخشیۃ والخوف
والحیاء و سائر الاحوال منہ علی الصدر کسریان حرارۃ الشمس فی باطن الارض تابعا لاسرار الانوار فان الخشیۃ
اثر نور المعرفۃ فانما یخشی اللہ من عبادہ العلماء و انتشار الحرکات والتغیرات الی الجوارح من البکاء والعرق
والاقشعرار والارتعاد منبعثا من آثار الخشیۃ و سائر الاحوال کتحرک اجزاء الارض بتصاعد الابخرۃ والادخنۃ
منہا بتصعید حرارۃ الشمس فالحرکۃ تتبع الحرارۃ والحرارۃ تتبع النور والنور یتبع وقوع المحاذات بین الشمس
والارض فاجتہد لان تحاذی بوجہ قلبک شطر شمس القرآن و تستضیء بانوارہ کذلک فان لم تطق ذلک
فاصغ الی النداء الوارد من الطور الایمن فان انست من جوانبہ نارا فخذ منہ قبسا واشعل منہ سراجا فان کان
زیتک یکاد یضیء ولو لم تمسسہ نار فاذا استعل النار انبعث منہ الضیاء و وجدت علی النار ہدی وقام فی
حقک مقام الشمس المنتشر الاشراق والضیاء والسلام جان تحقیق قرآن شریف مانند آفتاب کی ہی اور پہنچنا بہیدون
معرفت کا اوس سی دل پر مثل پہنچنی روشنیون آفتاب کی ہی زمین پر اور گہسنا نشانیون خوف اور دہشت اور ترس
اور سب حالون کا اوس سی سینہ مین مثل گہسنی حرارت آفتاب کی ہی باطن مین زمین کی درحالیکہ پیروی حرارت کرتی ہی
بہیدون انوار کی سو تحقیق ڈرنا اثر ہی نور معرفت کا اسی ڈرتی وہی ہین اوسکی بندونمین جنکو سمجہہ ہی اور منتشر ہونا
حرکتون اور تغیرات کا ہاتہہ پاؤن کیطرف رونی اور پسینی اور بال کہڑی ہونی اور رگ پہڑکنی سی درحالیکہ پیدا ہونیوالی
ہین یہہ باتین آثار سی خوف کی اور اوسکی سب حال مثل جنبش کرنی اجزاء زمین کی ہی ساتہہ چڑہنی بخارات اور دہوونکی
اوسمین سبب صعود کرنی حرارت آفتاب کی سو حرکت تابع ہی حرارت کی اور حرارت تابع ہی نور کی اور نور تابع ہی واقع
ہونی مقابلہ کو درمیان آفتاب اور زمین کے پس تو کوشش کر کہ مقابل کری تو اپنی دل کی موہنہہ کو طرف آفتاب قرآن کی اور
روشنی لی تو اوسکی نورون سی اسیطرح پر پہر اگر تجہمین طاقت نہو پس کہہ اپنا کان اوس آواز پر جو آئی طور کی دہنی طرف سے
سو اگر پاوی تو اوسکی اطراف مین آگ پس لی لی اوس سی ایک چنگاری اور جلا اوس سی ایک چراغ پس اگر ہی تیل تیرا
لگتا ہی کہ سلگ اوٹہی اگرچہ لگی بہی نہ لگی ہو اوسکو آگ پس جب لگی اوسکو آگ نکلی گے اوس سی روشنی اور پاوی گا تو اوس آگ پر
راہ کا پتا اور ہوگی وہ تیری حق مین بجای آفتاب چمکنی والی روشنیون اور نور کی الاصل السادس فی ذکر اللہ

